Vol. I
No. 26.




Wednesday
31st March, 1954

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

## PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS

PAGES



*Note* :—*At the beginning of the Speech denotes [illegible]

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
[illegible]

THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Wednesday, the 31st March, 1954.*

The House met at Nine of the Clock.

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR]

## Questions and Answers
(See Part 1).

## L.A.Bill No. X of 1954, the Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill, 1954.

*شری کے۔ وینکٹ رام راؤ۔(چنا کنڈور) ۔ مسٹراسپیکرسر۔ اب جو حیدرآباد موٹر وهیکلس (امنڈ منٹ) بل (Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill) سنه ۵۴ ع پیش هونے والا هے اس کے متعلق مجھے اعتراض هے - پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ کی متعلق اعتراض هے - پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ کی دفعه (٦) کے لحاظ سے یه ایکٹ رپیل ( Repeal ) کردیا گیا هے - پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ کے تحت جن ایکٹس کو منسوخ کیا گیا هے ان میں موٹر وهیکلس ایکٹ بھی شامل هے - تھرڈ پارٹی کے تعلق سے انشورنس کی نسبت کوئی قانون موجود هوتو اسے جائز رکھا گیا هے لیکن دوسرے موجوده قوانین منسوخ هوچکے هیں - میں آپ کے ملاحظه میں موٹر وهیکلس ایکٹ کا چیپٹر (۴) لانا چاهتا هوں -

" Chapter XVIII shall not have effect in any Part B State to which this Act extends until the Central Government, by notification in the official Gazette, so directs, and notwithstanding the repeal by section 6 of the Part B States (Laws) Act, 1951, of any law in force in that State corresponding to the Motor Vehicles Act, 1939, the corresponding law in so far as it requires or relates to the insurance of motor vehicles against third party risks, shall, until Chapter VIII takes effect in that State, have effect as if enacted in this Act."

جهاں تک تھرڈ پارٹی کے تعلق سے جو موٹر وهیکلس کے انشورنس کی حدتک اگر حیدرآباد میں کوئی قانون هوتو اسے جائز رکھا جاتا هے لیکن موجوده قانون جس کی ترمیم پیش کی جارهی هے وه ایک منسوخ شده قانون هے - وه قانون دفعه (٦) پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ کے تحت منسوخ هو جائیگا دفعه (٦) یه هے -

" If immediately before the appointed day, there is in force in any Part B State any law corresponding to any of the Acts or Ordinances now extended to that State, that law shall, save as otherwise expressly provided in the Act, stand repealed."

اس سلسلہ میں جو سیونگ رکھی گئی ھے اس میں یہ ھے کہ اس قانون کے عمل میں آنے سے پہلے جتنے بھی حقوق حاصل تھے - یا کوئی احکام جاری تھے یا کوئی سزائیں ھوتی تھیں ان کو ویالڈ ( Valid ) رکھا گیا ھے - لیکن پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ کے دفعہ (۶) کے لحاظ سے موٹر وھیکلس ایکٹ وجود میں نہیں ھے بلکہ منسوخ کیا گیا ھے - ایک منسوخ شدہ قانون کی جو ترمیم پیش کیجارھی ھے وہ جائز نہیں ھے - یہ میرا پائنٹ آف آرڈر ھے -

منسٹر فار لا، ھوم اینڈ ری ھیبیلیٹیشن (شری دگمبر راؤ بندو) - یہ ایک مختصر بل ھے - جو موٹر وھیکل ایکٹ کے اس جزو سے متعلق ھے جس کو ابھی تک یہاں پر جائز سمجھا جاسکتا ھے - اس کے متعلق لیگل مشورہ لینے کے بعد حکومت اس نتیجہ پر پہنچی ھے کہ اوریجنل ایکٹ کا جو چیاپٹر (۱۰) ھے وہ کسی قانون سے متاثر نہیں ھوتا اور پارٹ بی اسٹیٹس کا ایکٹ لاگو ھونے کے بعد جتنے بھی کرسپانڈنگ لاز (Corresponding Laws) ھیں وہ البتہ منسوخ سمجھے جاسکتے ھیں اور سمجھے جانے چاھئیں - یہ بالکل صحیح ھے - کانسٹی ٹیوشن کے نفاذ کے بعد آل انڈیا قوانین کے تحت جس حد تک مقامی قوانین ھیں وہ منسوخ سمجھے جاسکتے ھیں - ھمارے یہاں کا قانون محض اڈمنسٹریٹیو معاملات سے ھی متعلق نہیں ھے بلکہ ٹیکس کی وصولی کے بارے میں بھی ھے - آل انڈیا موٹر وھیکلس ایکٹ میں ٹیکسس کے سلسلہ میں کوئی پرویژن نہیں ھے - دوسرے پارٹ اے اور بی اسٹیٹس میں ٹیکسس کی حد تک ان کے الگ الگ قوانین موجود ھیں - ھمارے یہاں کا چیپٹر (۱۰) جو ٹیکس کے متعلق ھے وہ علی حالہ برقرار رھیگا - اس پر آل انڈیا قانون کا اثر نہیں ھوا ھے - وہ اپنی جگہ پر قائم ھے - چنانچہ اس کی ترمیم کے لئے ھی یہ بل ھاؤز کے سامنے لایا گیا ھے - جیسا کہ فینانس منسٹر نے اپنی اسپیچ میں کہا تھا........

شری کے - وینکٹ رام راؤ - اس قسم کا کوئی پروٹیکشن اس قانون میں نہیں دیا گیا ھے کہ چیپٹر (۱۰) ویسا ھی برقرار رھیگا - پارٹ بی اسٹیٹس ایکٹ میں ایسا کوئی پروٹیکشن نہیں ھے - اس لئے اس بل کا ری انا ایکٹمینٹ ( Re-enactment ) کرنا چاھیئے تھا - کیونکہ بائی امپلیکیشن اینڈ آپریشن آف لا ( By implication and operation of law ) یہ پورا قانون منسوخ ھوجاتا ھے - اس میں ایسی کوئی سیونگ نہیں ھے کہ موٹر وھیکلس ایکٹ کا یہ جزو ویسا ھی باقی رھیگا - آنریبل منسٹر کس بنا پر فرما رھے ھیں میری سمجھ میں نہیں آرھا ھے -

شری دگمبر راؤ بندو - آنریبل ممبر کی یہ رائے کہ چونکہ ایسی کوئی سیونگ نہیں ہے کہ اس کی وجہ سے کوئی مقامی قانون متاثر نہیں ہوگا اور وہ اپنی جگہ برقرار رھیگا - یا ایسی سیونگ نہ ہونے کی وجہ سے اسے منسوخ سمجھا جانا چاہیئے یا یہ کہ وہ بائی امپلیکیشن آف لا ( By implication of law ) منسوخ ہوجاتا ہے تو یہ آنریبل ممبر کی رائے ہے - لیکن جو لیگل اوپینین گورنمنٹ کو حاصل ہوئی ہے اسکی بنا پر چیپٹر (۱۰) اپنی جگہ پر قائم ہے - اس میں جو ٹیکسس بنائے گئے ہیں ان میں کمی بیشی کرنا ضروری ہوتا ہے جس کا اختیار اسمبلی کو حاصل ہے - چنانچہ اسی طرح الگ الگ جگہوں پر عمل ہوتا ہے - البتہ اڈمنسٹریشن کی حدتک آل انڈیا موٹر وھیکلس ایکٹ ہرجگہ لاگو ہوتا ہے - حیدرآباد میں بھی اڈمنسٹریشن کی حدتک یہ لاگو ہوتا ہے - اس بل میں دو تین چیزیں ہیں ایک تو یہ کہ ......

شری کے - وینکٹ رام راؤ - میں اس سلسلہ میں آنریبل اسپیکر کی رولنگ چاہتا ہوں -

مسٹر اسپیکر - میری رولنگ یہ ہے کہ اگر یہ قانون واقعی منسوخ شدہ ہے تو آگے چل کر اس کا فیصلہ عدالت کریگی - لیکن جیسا کہ آنریبل منسٹر نے کہا کہ قانونی رائے اس کے خلاف ہے تو اس بارے میں بھی عدالت سے طے ہوجائیگا -

شری جی - گوپال راؤ (پاکھال) - کیا اس نوبت پر اس کو لایا جاسکتا ہے ؟

مسٹر اسپیکر - لایا جاسکتا ہے - میری رولنگ کا منشا یہی ہے -

شری دگمبر راؤ بندو - بات یہ ہے کہ یہ ایک چھوٹا سا بل ہے - اوریجنل شیڈول ۱۳ میں جو ٹیکسس ہیں ان میں تھوڑا سا اضافہ کیا گیا ہے - یعنی ۲۰ پرسنٹ اضافہ کیا گیا ہے - ہمارے پڑوسی اسٹیٹس یعنی بمبئی - مدراس - اور مدھیہ بھارت میں ہمارے مقابلہ میں کئی گونا زیادہ ٹیکس ہے -

*Mr. Speaker:* The Minister has to move for the first reading of the Bill.

*Shri D. G. Bindu:* I am sorry. I was under the impression that the motion was already moved.

I beg to move:

"That L. A. Bill No. X of 1954, the Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill, 1953 be read a first time"

*Mr. Speaker:* Motion moved.

شری دگمبر راؤ بندو - اس بل کی غرض صرف یہ ہے کہ ہمارے پاس جو موٹر وھیکل ٹیکس لیا جاتا ہے اس میں کچھ اضافہ کیا جائے - یہ پرپوز ( Propose ) کیا گیا ہے کہ ۲۰ پرسنٹ اضافہ کرنا چاہیئے - کیونکہ اس میں اضافہ کی کافی گنجائش ہے - ہمارے پڑوسی اسٹیٹس میں جو ٹیکسس ورک آوٹ ( Work out ) کئے گئے ہیں

ان کو دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ سی - پی میں جہاں دوسرے اسٹیٹس کے مقابلہ میں کم ٹیکس ہے وہاں بھی ہمارے مقابلہ میں تین گونا ٹیکس ہے - مدراس میں چھ گونا اور بمبئی میں بعض چیزوں کی حدتک چھ گونا ٹیکس ہے - ان کے مقابلہ میں ہمارے پاس جو ٹیکسس ہیں وہ کم ہیں اور وہ اب تک او- یس- کرنسی ( O.S. Currency ) میں تھے - اب جو شیڈول دیا گیا ہے اس میں ٹیکسس آئی - جی کرنسی میں ہیں- اس کے علاوہ فیگرس میں بھی کچھ زیادتی کی گئی ہے - فیگرس کے لحاظ سے جو ٹیکس ورک آوٹ ہوتا ہے وہ ۲۰ فیصدی اضافہ ہوتا ہے - میں ھاؤز کے علم میں یہ بھی لانا چاہتا ہوں کہ گورنمنٹ آف انڈیا کی ٹرانسپورٹ منسٹری ( Transport Ministry ) کی جانب سے یہ کوشش ہورہی ہے کہ ہندوستان کے تمام پراونسس میں یکسانیت پیدا کی جائے - اور یہ بھی کوشش کی جارہی ہے کہ اس سے جو آمدنی ہے اس سے مستقل طور پر ایک روڈ فنڈ قائم کیا جائے تا کہ روڈس کا مینٹیننس (Maintenance) اچھی طرح ہو اور نئے روڈس کنسٹرکٹ کرنے کے لئے بھی رقم کام آسکے - ایسی یکسانیت کی خاطر ایک بل بنایا گیا ہے جس پر عمل کرنے کے لئے الگ الگ اسٹیٹس میں کوشش ہورہی ہے - جہاں تک میری انفرمیشن ہے بعض جگہ یہ سوچا جارہا ہے کہ ٹیکس میں کافی اضافہ ہوا ہے اس کو کم کیا جائے - اس وجہ سے ہم سوچ سمجھکر ۲۰ پرسنٹ اضافہ کررہے ہیں دوسرے اسٹیٹس میں جو کچھ عمل ہوا ہے اس کے لحاظ سے یہاں کے ٹیکسس کو وہاں کے لیول پر لانے کے لئے ایک زیادہ کمپریہنسیو بل (Comprehensive Bill) ھاؤز کےسامنے لایا جانا ضروری تھا تا کہ لوکل سس اور دوسرے مسائل پر یہ بل حاوی ہوسکے - چونکہ سال سنہ ۵۳-۵۴ ختم ہورہا ہے اور ہم چاہتے ہیں کہ اس کا عمل یکم اپریل سنہ ۱۹۵۴ سے ہوجائے تا کہ گورنمنٹ کو نقصان نہو اس وجہ سے اضافہ کرنے کے لئے یہ بل ھاؤز کے سامنے اس وقت رکھا گیا ہے - میں امید کرتا ہوں کہ بغیر کسی اختلاف کے اس بل کو منظور کرلیا جائیگا -

*شری یل - ین ریڈی (وردھنا پیٹھ) - مسٹر اسپیکر سر- اب ہمارے پاس جو امنڈنگ بل ہے اس کے ایک جزو کے سلسلہ میں اختلاف رائے ہے کیونکہ حیدرآباد موٹر وھیکلس ایکٹ (Motor Vehicles Act) کا آپریٹیو ( Operative ) حصہ ریپل (Repeal) ہوجانے کے بعد اس میں ایک جزو کو بیس (Base) بنا کر امنڈ منٹ کیا جاسکتا ہے یا نہیں یہ غور طلب ہے - چونکہ اس کے متعلق رولنگ مل چکی ہے اس لئے میں اس پر زیادہ بحث کرنا نہیں چاہتا - جب ہم یہ دیکھ رہے ہیں کہ حکومت اپنی ٹیکزیشن پالیسی (Taxation policy) کے تحت اس ٹیکس کو بڑھا رہی ہے تو اس انڈسٹری کے لئے حکومت کی کیا پالیسی ہے اس سلسلہ میں کچھ اظہار خیال کروں گا -

حیدرآباد اسٹیٹ میں ٹرانسپورٹ انڈسٹری (Transport industry) کا ایک گورنمنٹ سکٹر ( Sector ) ہے اور دوسرا پرائیویٹ سکٹر (Private sector) لیکن پرائیویٹ سکٹر منتشر اور غیر منظم ہے - ان کی کئی مشکلات ہیں جن پر غور کرکے حکومت پورے معلومات ہاؤز کے سامنے رکھنے کے بعد ٹیکزیشن کرتی تو کوئی اعتراض نہ ہوتا لیکن وہ تمام چیزیں ہاؤز کے سامنے نہیں رکھی گئیں - اس طرح ان کی مشکلات کو نظر انداز کیا گیا ہے - ہمیں یہ بتلایا گیا ہے کہ بمبئی اور مدراس وغیرہ میں ہمارے پاس سے تین چار گنا زیادہ ٹیکس ہے - میں اس کو مانتا ہوں لیکن وہاں جتنا برنس (Business) ہوتا ہے اور جس قدر پرائیویٹ سکٹر کو اس سے فائدہ پہنچتا ہے ان فیکٹرس پر بھی ہمیں غور کرنا پڑیگا - محض وہاں ٹیکس زیادہ ہونا ہی ہمارے پاس ٹیکس زیادہ کرنے کے لئے ایک ڈسائڈنگ فیکٹر (Deciding factor ) نہیں ہوسکتا - بلکہ اس کے ساتھ ساتھ دیگر چیزیں بھی غور طلب ہیں -

مجھے معلوم ہوا ہے کہ موٹر وہیکل اونرس کے لئے جو روڈ ٹرانسپورٹ سسٹم ہے اس کے تحت ہر ضلع کو ریجنل ٹرانسپورٹ اتھارٹی (Regional transport authority) قرار دیا گیا ہے - اگر ۱۵۰ میل سے بڑھکر جانا ہو تو انہیں عارضی پرمٹ حاصل کرنے کے لئے اسٹیٹ ٹرانسپورٹ اتھاریٹی کے پاس آنا پڑتا ہے - اب یہاں حیدرآباد کو دور دور کے مقامات سے آنے کے لئے جو دقت ہوتی ہے وہ محتاج بیان نہیں - ممکن ہے یہ کہا جائے کہ ریجنل ٹرانسپورٹ اتھاریٹی کے ذریعہ سے تحریک کراسکتے ہیں لیکن میں عرض کروں گا کہ اس کے لئے ایک عرصہ لگتا ہے - کم از کم مہینہ پندرہ روز درکار ہوتے ہیں - ریجنل ٹرانسپورٹ کے ذمہ دار کون ہوتے ہیں - وہی ڈی-یس-پی - اسکا سکریٹری ہوتا ہے اور کلکٹر اسکا چیرمن - وہ بسا اوقات اپنے ہیڈ کوارٹر پر موجود نہیں ہوتے اس لئے کئی دقتیں پیش آتی ہیں - تب ۱۵۰ میل سے آگے جانا ہوتو حیدرآباد آکر اسٹیٹ ٹرانسپورٹ اتھاریٹی سے کنٹاکٹ (Contact) کرکے منظوری حاصل کرنا پڑتا ہے - اس لحاظ سے انہیں کافی مشکلات ہیں - ان چیزوں کے بارے میں حکومت کیا سوچ رہی ہے کچھ نہ بتلاتے ہوئے ٹیکزیشن کرنا یا موجودہ ٹیکس میں اضافہ کرنا مناسب نہیں ہے -

مجھے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ اگر چیکہ ۱۵۰ میل کی اجازت ہے لیکن اگر حیدرآباد سے ورنگل جانا ہوتو ۱۵۰ میل کے اندر ہونے کے باوجود بھی اجازت نہیں دی جاتی راست بھونگیر اور جنگاؤں سے نہیں جاسکتے بلکہ سریا پیٹھ وغیرہ پر سے ہوتے ہوئے جانا پڑتا ہے - انہیں اس طرح ایک دوسرے روٹ (Route) سے چلنے کے لئے کیوں مجبور کیا جاتا ہے میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں - اس زمانے میں جبکہ اسٹیٹ اونڈ ریلویز ( State-owned Railways ) تھے ان کی

آمدنی گھٹ جانے کے خیال سے جہاں ریلوے لائن ہو اس کے ساتھ ساتھ جانے کی اجازت نہیں دیجاتی تھی - لیکن آج ریلویز سنٹر کے تحت گئے ہیں اور وہاں سے اس قسم کے کوئی قیود عائد نہیں کئے گئے ہیں - دوسرے اسٹیٹ میں برابر اس کی اجازت ہے تو پھر حیدرآباد تا ورنگل اور حیدرآباد تا نظام آباد کے لئے امتناع کیوں قائم کیا گیا ہے - اس کو اٹھانے کی حکومت کیوں کوشش نہیں کرتی - یہ تمام مشکلات وھیکلس کے سلسلہ میں ہیں جن پر حکومت کو غور کرنا چاہیئے -

اس کے علاوہ میں یہ بھی کہنا چاہتا ہوں کہ عارضی پرمٹ کے نام پر بھی انہیں کافی ٹیکس ادا کرنا پڑتا ہے - میں مانتا ہوں کہ رجسٹریشن ٹیکس ۲۰۰ روپیئے ہے لیکن انہیں ان ڈائرکٹ ٹیکسس (Indirect taxes) کتنے دینے پڑتے ہیں اور کیا کیا تکالیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے اس پر بھی حکومت سوچے - جہاں تک میری معلومات ہیں حیدرآباد ریجن میں رہنے والے لوگ ورنگل جاتے ہیں تو ۱۰۰ میل کے اندر ہونے کے باوجود و یا ( Via ) بھونگیر اور جنگاؤں جانا ہو تو عارضی پرمٹ حاصل کرنا پڑتا ہے - اسٹریٹ (Straight) جانے کی انہیں اجازت نہیں دی جاتی - جب آپ نے ۱۰۰ میل کی ایک لمٹ ( Limit ) رکھی ہے تو پھر عارضی پرمٹ ۱۰۰ میل کے اندر کیلئے بھی جانا ہو تو کیوں لیا جانا چاہیئے - میں سمجھتا ہوں کہ اس میں کوئی اور کنسیڈریشن (Consideration) نہیں ہے سوائے اس کے کہ عارضی پرمٹ کے ذریعہ کچھ اور پیسہ وھیکلس پر وصول کیا جائے - یہ کیسی ٹرانسپورٹ پالیسی ہے میری سمجھ میں نہیں آئی - مجھے ریٹس (Rates) یاد نہیں ہیں ورنہ میں بتلاتا کہ حیدرآباد سے ورنگل جانا ہو تو کتنے زائد پیسے دینے پڑتے ہیں - پہلے روز کچھ پیسے دینا پڑتا ہے پھر ایک ہفتہ کے لئے کچھ ٹیکس مقرر ہے اس طرح ایک مہینے میں ۱۰-۱۰ روپیئے مزید دینا پڑتا ہے - اگر وہ دوسرے روٹ ( Route ) پر بھی جانا چاہیں تو انہیں اس کے لئے بھی الگ پرمٹ لینا پڑتا ہے یہ نیو سسٹم اب انٹراڈیوس (Introduce) کیا گیا ہے اس سے پہلے جو رول تھا وہ یہ تھا کہ پہلے روز کے لئے ۱۰ روپیئے دئے جائیں اور پھر اس کے بعد ہر روز ایک ایک روپیہ دینا پڑتا تھا - اس طرح اگر وہ ۳۱ روپیے دیتے تو دوسرے روڈس پر بھی جا سکتے تھے مگر اب ہر روڈ کے لئے علحدہ علحدہ پرمٹ کی فیس دینا پڑتا ہے - اس طرح کئی ٹیکسس موٹر والوں کو ادا کرنا پڑتا ہے - ورنگل جا رہے ہوں تو بھونگیر میں - پھر جنگاؤں میں اور اس طرح ورنگل پہنچنے تک کئی جگہ ٹول ٹیکسس بھی ادا کرنا پڑتا ہے - اور پھر وہاں پہنچنے کے بعد وہاں کا مقامی ٹیکس بھی دینا پڑتا ہے - ان سب ٹیکسس کو ملا کر دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ہمارے پاس ٹیکسس بمبئی اور مدراس سے کم ہیں یا زیادہ - یہ تمام تفصیلات ہمارے سامنے رکھی جائیں اور ٹرانسپورٹ انڈسٹری کی کیا

حالت ہے اس کی مکمل تفصیلات ہمارے سامنے رکھی جائیں اس کے بعد اگر ٹیکس کم ہوتو زیادہ کیا جاسکتا ہے ۔ اگر اس سے اسٹیٹ کو فائدہ ہوتا ہے تو ضرور فائدہ پہنچانے کی کوشش کی جائیگی ۔ لیکن پہلے تفصیلات کا رکھا جانا ضروری ہے جبتک اس قسم کا اقدام نہیں کیا جاسکتا ۔ چونکہ یہ بل یکم اپریل سے نافذ کرنا چاہتے ہیں اس لئے اس کو منظور کرنے کے لئے کہاجائے تو یہ کوئی وجہ نہیں ہوسکتی کیونکہ آپ چاہتے تو اس کو ایکسال پہلے انٹراڈیوس کرسکتے تھے ۔مگر ایسا نہیں کیا گیا ۔ اگر ایسا ہوتا تو ہم ایک کمیٹی مقرر کرتے اور اس میں غور خوض کرنے کے بعد ایک بہترین ان ایکٹمنٹ ( Enactment ) کرسکتے تھے ۔ اس جھنجھٹ میں پڑنے کی ضرورت نہ ہوتی کہ آل انڈیا موٹر وھیکلس ایکٹ رپیل ہوگیا ہے اس لئے ہم بھی اس کو رپیل کریں ۔ یہ عذر پیش کرنے کی ضرورت نہ ہوتی کہ یکم اپریل سے اس ایکٹ کو نافذ کرنا ہے اس لئے اس کو منظور کیا جائے تو یہ ھاؤز کے لئے قابل قبول نہیں ہے ۔

اس کے بعد میں یہ کہوں گا کہ یہاں جو ریجنس ( Regions ) مقرر کئے گئے ہیں وہ ایک ایک ضلع میں ایک ایک ہے ۔ یہ موٹر ٹرانسپورٹ والوں کے لئے یہ سہولت بخش نہیں ہے جب آپ بمبئی اور مدراس پراونسس کا تذکرہ کرتے ہیں تو یہ بھی دیکھئے کہ وہاں کیسے ریجنس مقرر کئے گئے ہیں اور کتنے میلس کی اجازت ہے ۔ وہاں تین چار ایریاز ( Address ) کا ایک ریجنس ہے اور ان کی گریونسس ( Grievances ) کو سننے کے لئے ایک اسپیشل اسٹاف رکھا گیا ہے ۔ اگر ان کی گریونسس آتی ہیں تو فورا توجہ کرتے ہیں ۔ ان سہولتوں کے بارے میں غور نہ کرتے ہوئے محض یہ کہنا کہ ۲۰ پرسنٹ اضافہ کررہے ہیں ۔ وہ دوسرے اسٹیٹس کے مقابلہ میں زیادہ نہیں ہے کہنا صحیح نہیں ہے ۔ حکومت اس سلسلہ میں غور کرے اور اس کے متعلق ایک مکمل ان ایکٹمنٹ لائے تو بہتر ہوگا ۔

شری کے ۔ اننت ریڈی ( بالکنڈہ ) ۔ اسپیکر سر ۔ بجٹ کے دوران میں ٹیکزیشن کے جو پروپوزلس پیش کئے گئے تھے انکو عملی شکل دینے کے سلسلے میں یہ قانون ھاؤس کے سامنے آیا ہے ۔ اس ترمیمی قانون کے ذریعہ یہاں دو چیزوں کا ذکر کیا گیا ایک تو ٹیکسس دینے کے سلسلے میں اور دوسرے یوٹیلائیزیشن آف دی پروسیڈس آف دی ٹیکس (Utilisation of the proceeds of the tax) جہاں تک ٹیکس میں اضافہ کا تعلق ہے اس سلسلے میں یہ عام رجحان ہے کہ جو موٹر وھیکلس رکھتے ہیں وہ لکژوریس ( Luxurious ) ہوتے ہیں اسلئے انکے ٹیکسس میں اضافہ ہونا چاہئے ۔ جہاں تک پرائیویٹ اونرس کے سواری کیلئے موٹر رکھنے کا تعلق ہے اسبارے میں یہ کہنا چاہئے

ہے - لیکن موٹر وھیکل ٹرانسپورٹیشن ایز این انڈسٹری ( Motor vehicle transp-
Portation as an industry) کا تعلق ہے میں یہ کہونگا کہ یہ انڈسٹری ایک اکنامک
ڈپریشن ( Economic depression) کے دور سے گزر رھی ہے - ایسی حالت میں
اسپر ٹیکسس کا اضافہ غور طلب ہے - میں مانتا ھوں کہ اگر یہ انڈسٹری پر اسپیرس
(Prosperous اور اسکی ارننگ کپاسٹی ( Earning capacity ) میں روز بروز
اضافہ ھوتا جارھا ھوتو ٹیکس میں اضافہ ھونا چاھئیے - لیکن پرسوں ھی آنریبل منسٹر نے
کہا کہ ھم ریجنس رسٹرکشنس ( Regions restrictions ) اسلئے قائم کرر ہے
ھیں کہ اس انڈسٹری میں کامپٹیشن ( Competition ) کو روکا جائے - اور
اس لحاظ سے پرمٹس الاٹ کئے جارہے ھیں اسطرح معلوم ھو تا ہے کہ موٹر ٹرانسپورٹ
انڈسٹری ایک ڈپریشن کے دور سے گزررھی ہے - ایک آنریبل ممبر نے ابھی بتایا ہے کہ
کسطرح ریجنل ٹرانسپورٹ اتھارٹی کے نام پر ان سے قدم قدم پر ٹیکسس وصول کئے جاتے
ھیں اور ان کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کیجاتی ھیں - ٹمپوریری پرمٹس (Temporary
permits ) کی کافی پابندیاں ان پر عائد کیگئی ھیں - اور اس کے لئے جو ریجنس مقرر
کئے جاتے ھیں وہ بھی کانٹنجنٹ ( Contingent ) نہیں ھوتے ایک ضلع
یہاں پر رھتا ہے دوسرا ضلع ۱۲۰ میل کے فاصلے پر رھتا ہے - تیسرا ۸۰ میل پر اور چوتھا
وھاں سے ۶۰ میل پر - اسطرح ایریا رکھا جانے کا مقصد یہ ھوتا ہے کہ عارضی پرمٹ کے
نام پر ان سے ٹیکس وصول کیا جائے - اور ٹیکس وصول کرنے کیلئے انکی راہ میں روڑے
اٹکائے جائیں - اس دقت سے بچنے کی خاطر موٹر اونرس زیادہ ٹیکس ادا کرنے کیلئے تیار ھیں
بہ شرطیکہ ان پر سے یہ پابندیاں برخاست کی جائیں - میں نے اس سے پہلے بھی کٹ موشنس
پر اظہار خیال کے دوران میں یہ بتایا ہے کہ ریجنل گروپنگ (Regional grouping)
کی اصلاح ھونی چاھئیے - اور ٹیکسی موٹر کو اسٹیٹ کے ھر حصہ میں جانے کی اجازت ھونی
چاھئیے -

اسکے بعد یوٹیلائیزیشن آف ٹیکسس ( Utilisation of taxes ) کا
سوال ہے - اس سلسلے میں تین چیزیں بتلائی گئی ھیں - ایک تو یہ کہ یہ ٹیکسس انتظام
پر خرچ کئے جائینگے اور ٹیکسس کی وصولی کے اخراجات نکالے جائینگے - دوسرے انتظامی
اخراجات نکالے جائینگے - اسکے بعد جو نٹ منافع ھوگا وہ حیدر آباد اسٹیٹ روڈ فنڈ میں
لگایا جائیگا - اس سلسلے میں ایک آنریبل ممبر کی جانب سے ایک امنڈمنٹ آیا ہے کہ
حیدر آباد اسٹیٹ روڈ فنڈ کا مصرف کسطرح ھونا چاھئیے اس کی جانچ اور مشورہ کیلئے ایک
کمیٹی بنائی جانی چاھئیے - امنڈمنٹ کے دوران میں اس پر کافی بحث ھوسکتی ہے - اس نوبت
پر میں اتنا ھی کہنا چاھتا ھوں کہ اس فنڈ کے مصرف کیلئے ایک بورڈ تشکیل دینے کی
ضرورت ہے - جس میں اسمبلی کے الکٹڈ ممبرس ھوں - حکومت کی جانب سے نامنیٹڈ ممبرس
بھی ھوں - اس کمیٹی کی سفارشات کے لحاظ سے اس فنڈ کے مصرف پر غور کیا جانا چاھئیے -

اسکے بعد موٹر وھیکلس ایکٹ کے سلسلے میں آر - ٹی - اے ( R. T. A. ) اور یس ٹی - اے ( S. T. A. ) میں جو نان آفیشیل ممبرس ھیں انکے بارے میں بھی مجھے ھاؤس کی توجہ مبذول کرانا ھے - میں کہونگا کہ نان آفیشل ممبرس اس مناپلسٹس ( Monopolists ) سے گٹھ جوڑ پیدا ھوجانے کے لحاظ سے صرف مناپلٹس ھی کی نمائندگی کرتے ھیں - اسلئے آر - ٹی - اے - کی کمیٹیز کو ری شفل ( Reshuffle ) کرنے کی ضرورت ھے - اور اس طرح کے گٹھ جوڑ پیدا نہ ھونے دینے کیلئے ھر سال اس کے ممبرس تبدیل ھوتے رھنا چاھئے - اسی طرح اسٹیٹ ٹرانسپورٹ اتھارٹی کے سلسلے میں میں یہ عرض کرونگا کہ اس میں اس ھاؤس کا ایک نان آفیشیل ممبر بھی شریک رھنا چاھئے - ان امور پر توجہ کیجائے - موٹر اونرس ٹیکسس زیادہ دینے کیلئے تیار ھیں لیکن انکی راہ میں جو پیچیدگیاں پیدا کیگئی ھیں انھیں دور کیا جانا چاھئے - میں امید کرتا ھوں کہ ان باتوں پر غور کیا جائیگا -

* شری جی - گوپال راؤ - مسٹر اسپیکر سر - آج جو امنڈمنگ بل ھمارے سامنے آیا ھے اسکے لحاظ سے موٹر ٹیکس میں اضافہ زیر غور ھے - اسکے لئے ھمیں اس بات پر غور کرنا پڑیگا کہ آج یہ انڈسٹری کس طرح چل رھی ھے - حیدر آباد میں اس انڈسٹری میں ۱۰ کروڑ روپیہ لگا ھوا ھے - اس میں زیادہ تر مال لیجانے والی گاڑیاں ھیں جنکی تعداد حیدر آباد میں ۵ هزار کے قریب ھے - روڈ ٹرانسپورٹ ڈپارٹمنٹ کی گاڑیاں علحدہ ھیں - اس طرح اس انڈسٹری میں ۱۲-۱۳ هزار روپیہ انوسٹ ( Invest ) کیا ھوا ھے - آنریبل ممبرس آف دی ھاؤس اور خود آنریبل منسٹر نے بھی بتایا کہ حیدر آباد میں اس انڈسٹری کی حالت گرتی ھوئی ھے - اور یہ انڈسٹری معاشی مشکلات سے دوچار ھے - اس کے پیش نظر ھمیں یہ دیکھنا ھے کہ اس انڈسٹری کو کسطرح تباھی سے بچایا جاسکتا ھے - ھم دیکھ رھے ھیں کہ چار پانچ سال سے ٹیکسس میں برابر اضافہ ھی ھوتا جارھا ھے - لیکن انھیں سہولتیں دینے میں دن بدن کوتا ھی کیجارھی ھے - اس سلسلے میں ایوان کے سامنے چند چیزیں لانا ضروری سمجھتا ھوں - ایک آنریبل ممبر نے بتایا کہ انکے لئے ڈیڑھ سو میل کا ریڈیس ( Readers ) رکھا گیا ھے - لیکن انکی مشکلات کیا ھیں دیکھئے - بمبئی اور مدراس میں آنریبل منسٹر نے بتایا کہ ٹیکس زیادہ ھیں - لیکن کلکتہ کی مثال ھاؤس کے سامنے نہیں رکھی گئی جہاں ٹیکسس حیدر آباد کے مقابلہ میں کم ھیں - جب آپ کو ٹیکس میں اضافہ کرنا ھوتو ایسے مقامات کے نظائر لئے جاتے ھیں جہاں ٹیکس زیادہ ھے اور ان اسٹیٹس کی مثال کو سامنے نہیں لایا جاتا جہاں کہ ٹیکس کم ھے - اور پھر یہ بھی نہیں بتایا جاتا کہ یہاں کے ڈیڑھ سو کے مقابلہ میں بمبئی میں ۳۰۰ میل کا روٹ ملتا ھے - احمد آباد سے شولا پور تک اجازت دیجاتی ھے تو راستے میں ۸-۱۰ تجارتی منڈیاں ملجاتی ھیں - جہاں وہ مال خالی کرسکتے ھیں یا بھرسکتے ھیں - یہاں زیادہ سے زیادہ دو ایک مقامات ملتے ھیں - لیکن درمیان میں کئی مقامات پر ٹول ٹیکس وصول

کیا جاتا ھے - اس سلسلے میں گورنمنٹ آف انڈیا نے سنه ۱۹۵۰ع میں ایک انکوائری کمیٹی بٹھائی تھی که معلوم کیا جائے که موٹر مالکان هر سال کتنا ٹیکس ادا کرتے هیں - اس کمیٹی نے بتایا که موٹر اونرس هر سال گورنمنٹ کو کتنی رقم دیتے هیں - اس رپورٹ میں یه بتایا گیا ھے که ۴۸-۱۹۴۹ع میں سارے محاصل کے سوا هر موٹر لاری کو موٹر وهیکلس ایکٹ کے تحت ۲۲۷ روپیے پٹرول سیلس ٹیکس میں اور ۳۳۴ روپیے اسپیر پارٹس ( Spare parts ) اور دیگر ضروریات پر اس میں بلدیه کا مزید ٹیکس ۴۶ روپیے شامل کیا جائے تو اس طرح ایک موٹر لاری پر ریاستی حکومت ۸۸۰ روپیے بطور ٹیکس اور مرکزی حکومت ۳۸۷۷ روپیے ٹیکس وصول کرتی ھے - گویا مرکز اور ریاستی حکومتیں اور مجالس صوبائی هر موٹر لاری سے سالانه ۴۷۰۰ بطور ٹیکس وصول کرتے هیں- اسطریقه سے رپورٹ ھے - یعنی چار هزار سے چھ هزار تک ڈائرکٹ اور ان ڈائرکٹ ٹیکسس حکومت کو دینا پڑتا ھے - پھر ان کو سہولتیں کیا دیجاتی هیں - ان ٹیکسس میں لوکل ٹیکسس بھی شامل نہیں هیں جو درمیان میں ادا کرنے پڑتے هیں - یہاں سے پدپلی تک لاری جائے تو ۲۰-۳۰ روپیے ادا کرنے پڑتے هیں - حالانکه نیشنل هائی ویز (-National high ways ) هیں - میونسپالٹیز اور لوکل باڈیز راستے میں لکڑی ڈالکر تین - چار روپیے ٹول ٹیکس کے نام پر وصول کرلیتے هیں - ایک آنریبل ممبر نے بتایا که عارضی پرمٹ کے حصول میں بھی کیا کیا دقتیں پیش آتی هیں - پہلے تو رقم چالان کے ذریعه اسٹیٹ بنک میں جمع کروانی پڑتی ھے - اسکے بعد پرمٹ حاصل کرنے کے لئے اضلاع سے حیدرآباد آنا پڑتا ھے - اور یہاں اسکے لئے پیروی کرنی پڑتی ھے - آپ اندازہ لگائیے که اسطرح سرکاری کارروائیوں کی تکمیل تک لاری کا کیا حال هوگا - یه سب معاملات طے کرنے تک وہ گاھک ختم هوجاتا ھے - اور پھر وہ بیکار هوجاتا ھے - اسلئے میں ایوان کے سامنے یه ظاهر کرونگا که انہیں ٹیکسس دینے سے انکار تو نہیں ھے بلکه وہ اضافه دینے کیلئے تیار هیں لیکن انہیں سہولتیں فراهم کی جائیں -

اس سلسله میں جو ۱۶ ریجنل ٹرانسپورٹ آفیسس مقرر کئے گئے هیں جیسا که مدراس اور بمبئی میں ھے ویسا کہا جاسکتا ھے - ریجنل ایریا ( Regional area ) تین سو میل تک بڑھایا جاسکتا ھے - ورنگل اور نظام آباد کی روڈ س کو ریلوے کے خیال سے موٹر وهیکل ایکٹ نافذ کرکے خانگی لاریوں کے استعمال کیلئے روکدیا گیا تھا لیکن اب تو سنٹرل ریلوے ھے اور کافی آمدنی هوتی ھے اسلئے اب اوس طریقے کو توڑ دینا چاهئے - آر- ٹی - ڈی - کے بسس خراب راستوں پر نہیں چلائے جاسکتے - ایسے راستوں پر جہاں بنڈی وغیرہ چلتی ھے ویسے راستوں پر نہیں چلائے جاسکتے - ایسے راستوں پر جانے کی پرائیویٹ بسس کو گورنمنٹ اجازت دیتی ھے اسکے باوجود کوئی رعایت نہیں کیجاتی ھے - امپارٹنٹ ( Important ) سڑکوں پر اجازت نہیں دیجاتی ھے البته ویسے راستوں کو ملانے کیلئے اگر آر- ٹی - ڈی کی سڑکیں تین چار میل تک هوں تو اسپر جانے کی اجازت دیجائے

ہے ۔ جب دیہات کے لوگ چالیس پچاس میل سے حیدر آباد آتے ہیں تو کہیں نہ کہیں آر۔ٹی۔ڈی کی سڑکیں ملینگی ۔ مثال کے طور پر میں حیدر آباد تا کلواکرتی کی سرویس کے بارے میں کہونگا کہ پہاڑی شریف تک آر۔ٹی۔ڈی روٹ ملتی ہے ۔ اگر آر۔ٹی۔ڈی کی سرویس میں جائیں تو تین چار مقامات پر تبدیل کرنا پڑتا ہے ۔ آٹھ بجے صبح نکلیں تو شام کے چھ بجے پہنچتے ہیں ۔ اور گورنمنٹ کی آر۔ٹی۔ڈی روٹ پر صرف پانچ میل یعنی پہاڑی شریف تک سفر کرسکتے ہیں ۔ اسلئے میں کہونگا کہ انکے ساتھ رعایت کرنے کی ضرورت ہے اور وہاں فیرویدر روڈ ( Fair Weather Road ) بنانا چاہئے ۔ اسکے علاوہ میں کہونگا کہ وہ جو ٹکسس ادا کرتے ہیں اسکے قطع نظر انہیں سڑکیں وغیرہ بھی اپنے ذاتی خرچے سے بنانا پڑتا ہے ورنہ بارش وغیرہ کے زمانے میں بس سرویس چلانا دشوار ہوجاتا ہے ۔ اسکے ساتھ ساتھ اون پر پولس والوں کا جو ظلم ہوتا ہے وہ شاید منسٹر صاحب نہ جانتے ہوں لیکن عوام اس سے واقف ہیں کہ پولس والے خانگی لاری والوں پر کتنا ظلم کرتے ہیں ۔ لہذا اس جانب بھی منسٹر صاحب توجہ کریں تو مناسب ہے ۔ میں کہونگا کہ ایسی کچی سڑکوں پر جو بسس چل رہے ہیں اون سے نصف ٹکس لیا جانا چاہئے ۔ اور لوکل سرویسس جو چلتی ہیں مثلاً پہاڑی شریف وغیرہ کی ۔ انہیں حیدر آباد سے آٹھ دس میل کی حد تک بھی اجازت ملنی چاہئے ۔ ممکن ہے کہ ہوم منسٹر صاحب یہ کہیں کہ اس سے آر۔ٹی۔ڈی کو نقصان ہوگا ۔ میں کہونگا کہ اگر آر۔ٹی۔ڈی نئے پل سے پہاڑی شریف تک آٹھ آنے کرایہ لیتی ہے تو اس میں نٹ انکم میں سمجھتا ہوں کہ آدھا آنہ یا ایک آنہ ہوسکتا ہے ۔ بہر حال اسکی جانچ پڑتال کر کے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ نٹ انکم کیا ہوتی ہے اس لحاظ سے ان پرائیویٹ بسس پر ٹکس عائد کیا جاسکتا ہے تاکہ گورنمنٹ کو نقصان نہ ہو لیکن انہیں اجازت ملنی چاہیئے ۔ اس بارے میں عرض کرونگا کہ کسطرح سنٹرل گورنمنٹ نے ایک ایکٹ بنایا ہے اوسی طرح حیدر آباد گورنمنٹ بھی ایک انکوائیری کمیٹی بٹھا کر اسمیں آفیشل اور نان آفیشل ممبرس اور موٹر وہیکل یونین کے ممبروں کو بھی شریک کرے اور موٹر ٹرانسپورٹ کے بارے میں یونیفارم ٹکزیشن (Uniform taxation) کی پالیسی اختیار کیجائے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ دوسرے صوبجات کے مقابلہ میں یہاں جو ٹکس عائد کیا گیا ہے وہ زیادہ ہے ۔ لیکن آئندہ سال تک ایکٹ بنا کر انہیں جو کچھ سہولتیں دیجاسکتی ہیں دیجانی چاہئیں ۔ اسکے علاوہ اب جو دیڑھ سو میل کا رینج ( Range ) بنایا گیا ہے اوسکی بجائے تین سو میل کا رینج بنادیاجانا چاہئے ۔ دیہات میں جو ٹکسی لاریز ہیں اونکو آر۔ٹی۔ڈی کی روٹ (Route) پر چلانے کی سہولت دیجانی چاہیئے ۔ البتہ پاسنجر لاریز ہیں ان کو اجازت نہ دیجئے پولس والوں کی زیادتیوں کا یہ حال ہیکہ پاسنجر لاریز کو سب انسپکٹر گھنٹوں کھڑا رکھتے ہیں ۔ کوئی پنچنامہ مرتب ہورہا ہو یا انسپکٹر صاحب چائے پی رہے ہوں تو لاری کو روک رکھتے ہیں ۔ یہ اس قسم کی مشکلات ہیں جو خاص طور پر آنریبل منسٹر کی توجہ

کے محتاج ھیں ۔ آخر میں میں اسپر زور دونگا کہ ٹکسس کے بارے میں جو یونیفارم ٹکزیشن پالیسی ھے دوسری جگہ کی طرح یہاں بھی مقرر کیجانی چاھئیے ۔ اتنا کہتے ھوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ھوں ۔

شری دگمبر راؤ بندو ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ فرسٹ ریڈنگ کے موقع پر ھاؤس کے سامنے جن خیا لات کا اظہار کیا گیا ھے میں ضروری سمجھتا ھوں کہ اون خیا لات کے بارے میں اظہار خیال کروں ۔ یہ بات کہی گئی کہ چونکہ ریلوے سے اب ھمارا تعلق نہیں رھا لہذا اب اوس نقطہ نظرسے سوچنے کی ضرورت نہیں ھے بلکہ کامپی ٹیشن ( Competition ) کیا جا سکتا ھے۔ مجھے یہ عرض کرنا ھے کہ آل انڈیاموٹروھیکل ایکٹ جو لاگو کیا گیا ھے اوس کے پیچھے یہ خیال تھا کہ ریلوے کے ساتھ کامپی ٹیشن نہ ھونا چاھئیے ۔ ریلوے سنٹرل سبجکٹ ھے۔ لیکن موٹر ٹرانسپورٹ اڈمنسٹریشن ( Motor Transport Administration ) یہ چاھتا ھے کہ ریلوے کے ساتھ کامپی ٹیشن نہو اور اسٹیٹ ریجنل ٹرانسپورٹ اتھاریٹی (State Regional Transport Authority ) کابھی خیال یہی ھے ۔ سنٹرل گورنمنٹ کو بھی یہ دقت تھی کہ قدم قدم پرنئیے ٹکس دینے پڑتے ھیں۔ یہ بات صرف حیدرآباد کے تعلق سے نہیں ھے بلکہ ھرجگہ ھے۔ باوجودیکہ حیدر آباد کے مقابلہ میں دوسری جگہ چار پانچ گونہ ٹکس ادا کیا جاتا ھے اس کے باوجود لوکل ٹکسس دینے پڑتے ھیں ۔ میں آنریبل ممبرس کی معلومات کے لئے یہ کہنا چاھتا ھوں کہ اس سلسلہ میں ٹرانسپورٹ اڈوائیزری کمیٹی بٹھائی گئی تھی اورٹرانسپورٹ منسٹرس کی جو کانفرنس ھوئی تھی اوسمیں بھی اس خیال کو ملحوظ رکھا گیا کہ یکسانیت پیدا کی جائے ۔ اور اس کی ضرورت ھیکہ ایک کامپریھینسیوبل (Comprehensive Bill) ھاؤس کے سامنے لایاجائے ۔ یہ کہا جائیگا کہ ایسا بل گذشتہ سال کیوں نہیں لایا گیا ۔ اسکے متعلق میں کہونگا کہ کئی ایسی چیزیں ھیں جن کے متعلق یہ تصور کیا جاتا ھے کہ اسکی تکمیل فلاں مدت میں ھوجائے گی لیکن کچھ ایسے حالات پیدا ھوجاتے ھیں کہ وہ اس مدت میں تکمیل نہیں پاسکتی ۔ ایک کامپریھینسیو بل ھاؤس کے سامنے لانے میں دقت اس وجہ سے ھوتی ھے کہ اس امر کا تصفیہ ھونا تھا کہ ایک اسٹیٹ کی بونڈری ( Boundary ) سے دوسرے اسٹیٹ کی بونڈ ری میں جائیں تو علیحدہ ٹکس نہ لیا جائے ۔ مطلب یہ ھے کہ کشمیر سے رامیشور تک موٹر چلائی جائے تو ایک مرتبہ ھی ٹکس دینا چاھئیے ۔ بات یہ ھے کہ میونسپل اتھا ریٹیز جو ٹکسس بڑھا رھے ھیں وہ اسٹیٹ گورنمنٹ کو دینے کے لئیے تیار نہیں ھیں لیکن یہ ایسی چیزیں ھیں کہ ھمیں آپس میں ڈسکس کرکے کوئی فار مولا ( Formula ) بنانا چاھئیے ۔ سنٹرل گور نمنٹ کی خواھش یہ ھے کہ میونسپالیٹیز کو ٹکسس سے جو انکم ھواسکو تقسیم کر دیں ۔ حیدر آباد کے تعلق سے یہ دقت قابل غور ھے کہ ھمارے پاس حال حال میں مینوسپالیٹیز کا قیام عمل میں آیا ھے اور ھمارے پاس ایسے فیگرس موجود نہیں ھیں کہ اون کے لحاظ سے یہ طے کیا جائے کہ میونسپالیٹیز کا

کیا حصہ ہونا چاہئیے اورگورنمنٹ کا کیا حصہ - یہ دقت ایسی ہے کہ جب تک کسی ایک راستے پر ہم نہ پہنچیں اوسوقت تک ٹکس کو ایک جگہ جمع کرکے تقسیم کرنا مشکل ہے۔ لیکن اس تعلق سے سنٹرل گورنمنٹ غور کرنے کی کوشش کررہی ہے اور امید کیجاسکتی ہے کہ کوئی یونیفارم پالیسی ( Uniform policy ) پورے اسٹیٹس کے لئیے معین کیجائیگی - لیکن اس کے لئیے عرصہ لگیگا اس لئیے اوسکے انتظار میں بیٹھنا ٹھیک نہیں ہے - ایک بات یہ کہی گئی تھی کہ ڈسٹرکٹ وائیز ریجنل اتھا ریٹیز ( District wise Regional Authorities ) جو قائم کی گئی ہیں اوس کے لئیے مناسب طور پر ریجنس ( Regions ) بنائے جائیں - خود سنٹرل گورنمنٹ کا ایکٹ جسطرح ہے اوس پر عمل کرنا پڑیگا - میں خود اس کا قائل ہوں کہ جو ریجنس ٹرانسپورٹ اتھاریٹی نے قائم کئیے ہیں وہ یہاں کے لحاظ سے ٹھیک نہیں معلوم ہوتے لیکن ایک آرگنائیزیشن ( Organisation ) بناکر یا کوئی اسکیم بناکر اوس کے مطابق کام کریں تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آپکو آمدنی کیا ہوگی اور اس میں وہ اخراجات برداشت کئیے جا سکتے ہیں یا نہیں - ڈسٹرکٹ روڈ ٹرانسپورٹ اتھاریٹی وہ اخرا جات نہیں کرتی ہے لیکن اگر کوئی اسپیشل اتھا ریٹی کرئیٹ ( Create ) کیجائے تو اس کے لئیے اخراجات بڑھ جائیں گے - آمدنی تو نہیں بڑھیگی لیکن اخراجات بڑھ جائینگے اس لئیے میں کہونگا کہ ہمکو فینانشیل دقتیں محسوس کرنا چاہئیے - فینانس ڈپارٹمنٹ یہ کہتا ہے کہ آپ آمدنی تو نہیں بڑھاتے لیکن اسکیمیں سینکشن ( Sanction ) کرنے کے لئیے کہتے ہیں - یہ دقتیں گورنمنٹ کے سامنے ہیں - بعض آنریبل ممبرس نے کہا کہ کلکٹرس اور ڈی -یس - پی اپنے اپنے کاموں کے تعلق سے ادھر اودھر جاتے ہیں وہاں جاکر وہ لوگ عوام کی دقتوں پر توجہ نہیں کرتے - یہ چیزیں گورنمنٹ بھی محسوس کررہی ہے۔ اس وجہ سے ریجنل کمیٹیز مناسب طریقہ پر بنانا ضروری ہے۔ اور جیسا کہ ایک آنریبل ممبر نے کہا اون کو سال بسال بدلنا بھی چاہئیے چنانچہ ہم نے سجیشن منگوائے ہیں اور وہ حکومت کے زیر غور ہیں - ہم چاہتے ہیں کہ الگ الگ کمیٹیاں تشکیل دیجائیں اور تجربہ کے بعد اگر محسوس ہوتو اون میں تبدیلیاں بھی کیجائینگی - یہ جو سجیشن آیا ہے وہ معقول سجیشن ہے اس کو قبول کرنا چاہئیے۔ یہ بھی کہا گیا کہ ٹول ٹیکس وغیرہ کے بارے میں ہمارے سامنے کوئی چیز نہیں رکھی جاتی - مجھے عرض کرنا ہے کہ آج نئیے نئیے لوکل اتھا ریٹیز اور نئی نئی میونسپالٹیز قائم ہورہی ہیں - اون کو ٹیکزیشن کا جو اختیار ہے اوس پر کسی طرح اثر نہیں ڈالا جانا چاہئیے - اون کو ٹیکزیشن کا پورا اختیار رہنا چاہئیے - آپ دیکھینگے کہ اوریجنل ایکٹ میں سے میں نے ایک سکشن نکال دیا ہے یعنی سکشن (۱۳۴) آف دی حیدرآباد موٹر وھیکلس ایکٹ آف ۱۳۵۴ ف ( Section (134) of the Hyderabad Motor Vehicles Act of 1354 F. ) یہاں کلاز (۲) جو رکھا گیا ہے اوس کا مطلب یہی ہے کہ اون پر اثر نہیں ڈالنا چاہئیے

پہلے تو دوسرے کارپوریشنس نہیں تھے صرف حیدرآباد میونسپالٹی تھی - لیکن اب کئی جگہوں پر میونسپالٹیز - لوکل بورڈس اور لوکل اتھاریٹیز قائم ہوگئے ہیں - اون کو ٹیکزیشن کا اختیار دیا گیا ہے - ایسی صورت میں ہم اپنے طور پر کوئی ایسا بل منظور نہیں کرسکتے جو اون کے ٹیکزیشن کے اختیارات پر اثر ڈالنے والا ہو- اس لئے اس شکل میں یہ بل لایا گیا ہے- بعض مفید سجیشنس هاؤس کے سامنے رکھے گئے ہیں وہ خود گورنمنٹ کے سامنے ہیں - اس کے لئے کوئی خاص انکوائری کمیٹی قائم کرنے کی ضرورت نہیں ہے- میں اس سلسلہ میں دو باتیں اور عرض کرونگا - ایک تو یہ کہ ڈیولپڈ روڈ ٹرانسپورٹ ( Developed Road Transport ) کے مفادات کو محفوظ رکھتے ہوئے پرائیویٹ سکٹر یعنی جو پرائیویٹ ٹیکسیز اور بسس چلانے والے ہیں اون کو بھی سہولتیں سہیا کیجاتی ہیں - یہ گورنمنٹ کی پالیسی ہے- چنانچہ اس وجہ سے بعض نوٹیفائڈ روڈس ( Notified Roads ) اون کے لئے بھی کھلے رکھے گئے ہیں - ریجنس کے متعلق جو دقت پیش آتی ہے اوس پر انڈیویجول طریقہ پر سوچنا ٹھیک ہوگا - چنانچہ میں هاؤس کو بتا سکتا ہوں کہ جہاں پر میرے سامنے ایسے کیسس آئے کہ پانچ چھ میل کا کوئی ٹکڑا نوٹیفائیڈ روڈ ہے اور اوس کی وجہ سے پیسنجر کو تکلیف ہورہی ہے تو ایسی خاص صورتوں میں میں نے اپنے طور پر اجازت دیدی ہے کہ تھرو پیسنجرس لیجا سکتے ہیں - یہ سہولتیں خاص حالات کے لحاظ سے دیجا سکتی ہیں - سنٹر موٹر و ہیکل ایکٹ کے تحت ڈسٹرکٹس اتھاریٹیز جو عمل کرتی ہیں وہ یہ ہے کہ یاتو انٹر ڈسٹرکٹ عمل ہوتا ہے یا جہاں روڈ ٹرانسپورٹ کی سڑک حائل ہوتی ہے تو وہاں یس - ٹی - اے کو ریفر کیا جاتا ہے- وہ لوگ اپنے طور پر پرمٹ دیتے ہیں - اس میں گیارنٹی کے طور پر کسی کو دینے کا اختیار نہیں ہے- اور زیادہ مدت تک بھی نہیں دیا جاسکتا - زیادہ سے زیادہ تین سال تک اجازت دیجاسکتی ہے - عملی طور پر میں ضرور یہ محسوس کر رہا ہوں کہ بہت سی چیزیں اصلاح طلب ہیں - میں آنریبل ممبرس سے یہ کہونگا کہ ضلع یا تعلقہ میں کوئی خاص انڈیویجول(Individual)مسائل پیدا ہوتے ہیں تو اونکو گورنمنٹ کے سامنے پیش کیا جائے تو اوس کے بارے میں ضرورغور کیا جاسکتا ہے اور غور کیا بھی گیا ہے - اس لئے میں یہ عرض کرونگا کہ اس بل کی فرسٹ ریڈنگ منظور کرلیجائے -

*Mr. Speaker :* The Question is :

"That L. A. Bill No. X of 1954, the Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill, 1954, be read a first time."

The Motion was adopted.

*Shri D. G. Bindu :* Sir, I beg to move:

"That L. A. Bill No. X of 1954, The Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill, 1954, be read a second time."

*Mr. Speaker :* The Question is :

" That L. A. Bill No. X of 1954, the Hyderabad Motor Vehicles (Amendment) Bill, 1954, be read a second time. "

The Motion was adopted.

CLAUSE 2.

*Mr. Speaker :* There are no amendments to clause 2.

The Question is :

" That clause 2 stand part of the Bill. "

The motion was adopted.

Clause 2 was added to the Bill.

CLAUSE 3.

*Shri G. Hanumanth Rao* (Mulug) *:* I beg to move :

" After para (*iii*) of sub-section (1) of section 141 of the Act proposed to be substituted by the Clause, add the following paragraphs namely.

"(*iv*) Fourthly, if the rates of taxes mentioned in the Thirteenth Schedule are increased, there shall be paid to the Hyderabad Municipal Corporation from Azur of the year previous to which such increase has been made, a sum equivalent to the net average annual income derived by it during the three years prior to such increase from taxes imposed on motor vehicles under sections 106 and 137 of the Hyderabad Municipal Act XII of 1342 Fasli.

(*v*) Fifthly, if the rates of taxes mentioned in the thirteenth Schedule are increased there shall be paid to each local body, which at the commencement of this Act, was levying on motor, vehicles tolls, vehicle-tax and road-cess under sections 7, 8 and 11 respectively of the Hyderabad Local Cess Act II of 1309 F., or any one or more than one of such tolls, tax and cess, a sum equivalent to the net average annual income derived by such local body during any of such tolls, tax and cess, as the case may be,"

*Mr. Speaker* : Amendment moved.

*Shri G. Hanumanth Rao :* I beg to move :

"For sub-section (2) of section 141 of the Act proposed to be substituted by the clause, substitute the following, namely—

"(2) (*a*) A Hyderabad State Road Fund Advisory Board shall be formed consisting of the following members:—

(*i*) three members shall be elected by the Hyderabad Legislative Assembly by proportional representation,

(*ii*) two members from the All Hyderabad Motor Union.

(*iii*) two members shall be nominated by the Government.

(*b*) The Board shall determine the sums to be paid or credited under clauses (*i*) to (*iii*) of sub-section (1) and its determination shall be final".

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

*Shri K. Ananth Reddy :* Mr. Speaker, Sir, I want to move an amendment to amendment *i.e.* to the first amendment of hon. Member Shri G. Hanumanth Rao.

*Mr. Speaker :* Has the hon. Member given notice of it ?

*Shri K. Ananth Reddy :* It is only a verbal amendment. I would request you to give me permission for moving the same.

*Mr. Speaker* : He must have sent in a copy of it to the office. All right. He can move now.

*Shri K. Ananth Reddy* : I beg to move.

(*a*) "That in line three of para (iv), for the word 'Azur' substitute the word 'April'

(*b*) In line seven of para (iv), for the words sections 106 and 137 of the Hyderabad Municipal Act XII of 1342 Fasli, substitute the words the provisions of Hyderabad Municipal Corporation Act of 1950.

*Mr. Speaker* : Amendment to amendment moved.

* شری جی - هنمنت راؤ - سپٹر اسپیکر سر - شری کے - اننت ریڈی نے جو امنڈمنٹس موو کئے هیں اوسکو قبول کرتے هوئے میں آگے چلتا هوں - میونسپالٹیز اور لوکل باڈیز کا جو فنڈ هے اوس سے (۱۶) لاکھ کی آمدنی هوتی هے -

[*Mr. Deputy Sp·aker in the chair*]

لوکل باڈیز اور میونسپل کاربوریشن کو اخراجات جاتے باقی دینے کے لئے همارے پاس پہلے ایسے قانون تہا - اوس کے تحت رقم کہاں تک دیگئی وہ الگ بات هے - اگر وہ رقم میونسپالٹیز اور لوکل باڈیز کو دیجاتی تو وهاں پر جو روڈس خراب هیں اون کو وہ ریپیر کرسکتے تھے - اور ٹرانسپورٹ سسٹم کو بہتر طریقے پر چلانے کے لئے اور وهیکلس کو ڈیمیجس (Damages) سے بچانے کے لئے یہ رقم استعمال کیجاسکتی تھی - جہاں پر کلورٹس ( Culverts ) کی ضرورت هو اوس فنڈ سے کلورٹس بنائے جاسکتے هیں - لیکن گورنمنٹ یہ چاهتی هے کہ میونسپالٹیز کو اوس فنڈ سے جو رقم دیجاتی هے وہ نہ دیجائے کیونکہ اس بل کے ایک سکشن میں شیڈول (۱۲) کو ڈیلیٹ ( De!ete ) کرنے کے لئے کہا گیا هے - اس سے یہ هوگا کہ پہلے تو میونسپالٹیز اور لوکل باڈیز موٹر وهیکلس پر کوئی ٹیکس عائد نہیں کرسکتیں تھیں اوس پر بیان ( B.:n ) تھا اب هماری گورنمنٹ یہ چاهتی هے کہ ۲۰ پرسنٹ اضافہ کرے - لوکل باڈیز اور میونسپالٹیز کو بھی ٹیکس عائد کرنے کی اجازت دے - اسکے معنے یہ هونگے کہ یہاں سے بھی ۲۰ پرسنٹ ٹیکس میں اضافہ هوگا اور وهاں لوکل باڈیز وغیرہ سو پرسنٹ یا دو پرسنٹ ٹیکس عائد کرسکینگی - میرا مطلب یہ هے کہ پہلے جس طریقہ سے فنڈس کی رقم دیجاتی تھی اوسی طریقہ کو رائج رکھا جائے - اور حیدرآباد اسٹیٹ روڈ فنڈ میں جتنی آمدنی هوتی هے اوس کے لحاظ سے لوکل باڈیز کو بھی دیجائے - میرا دوسرا امنڈمنٹ اس چیز سے متعلق هے کہ حیدر آباد روڈ فنڈ کو کسطرح یوٹیلائیز ( Utilise ) کیا جائیگا - اکسپنسس ( Expenses ) کسطرح سے میٹ ( Meet ) کرینگے - لوکل باڈیز کو کسطرح سے رقم دینگے - اسکے بارے میں همارے پاس کوئی مواد نہیں هے اس وجہ میں یہ چاهتا هوں کہ اس کیلئے ایک اڈوائزری کمیٹی قائم کیجائے - اس میں تین ایم - ایل - ایز - اور دو موٹر یونین کے ریپریزنٹیٹیوز (Representatives) هوں تاکہ وهیکلس اور روڈس کے متعلق جو مشکلات پیش آتی هیں اون کو وہ بتاسکیں اس کے علاوہ اوسمیں گورنمنٹ کے بھی دو ممبرس هوں - اس طرح ایک باڈی کانسٹی ٹیوٹ ( Constitute ) کیجائے - تاکہ (۱۶) لاکھ کی جو رقم وصول هوتی هے اس میں سے اخراجات نکالنے کے بعد وہ رقم نیشنل روڈس اور نیشنل هائی ویز (National highways ) وغیرہ بنانے پر صرف کیجاسکے - چکڑ پلی میں ایک پل هے اوسکو اکسٹنڈ ( Extend ) نہ کرنے کی وجہ سے موٹروں کو ایک راؤنڈ (Round) لیکر جانا پڑتا هے جسکی وجہ سے پٹرول زیادہ خرچ هوتا هے اگر اس برج کو اکسٹ[illegible]

